اسد تعالی کی ملک مین **ف** اور دلیل اونکی روایت ہی حضرت عمرؓ کی کہا واسطے اونکے رسول اسد صلی اسد علیہ وسلم نے جب
ارادہ رکھتے تھے وہ وقف کرنے کا ایک زمین کے کہ تصدق کرے اوسکو نہ بیچی جاوے اور نہ ہبہ کی جاوے اور نہ میراث ہووے
روایت کیا اوسکو امام محمد نے باسناد صحیح اور صحاح ستہ والون نے **ص** اور فتوی صاحبین کے قول پر ہی تو امام صاحب کے
مذہب کے موافق اگر کسی نے وقف کیا کسی چیز کو فقیرون پر یا سقایہ مثل حوض وغیرہ کے یا مسافر خانہ واسطے مسافرون کے یا قافلہ
اوترنے کا مکان بنایا یا اپنی زمین کو مقبرہ کردیا تو ملک وقف کرنے والے کی اوس سے نجاویگی اگرچہ اوسکو موقوف کیا ہو موت پر مثلاً کہے
کہ اگر مین مرجاؤن تو وقف کیا اوسکو صحیح قول مین **ف** اور ایک روایت مین امام سے ملک جاتی رہیگی **ص** مگر یہ کہ حاکم اوسکی
ملک جاتے رہنے کا حکم کرے یا مسجد بناوے اور رستا اوسکا جدا کرے اور لوگون کو اوسمین نماز پڑھنے کی اجازت دیدے اور
ایک شخص بھی اوسمین نماز پڑھ لے تو ملک اوسکی جاتی رہیگی اگرچہ اوس مسجد کے تلے ایک تہخانہ ہو جو مسجد کے امور کے واسطے بنایا گیا ہو
اور جو مسجد بنا کر اوسکے نیچے تہخانہ اور کامون کے لیے بنایا یا اپنے گھر کے اندر مسجد بنائی اور اوسمین لوگون نماز کا دیا تو وہ ملک سے اوسکی نجاویگی
**ف** تو اوسکا بیچنا درست ہوگا اور اوس سے ترکہ دوسرے وارثون کو پہونچیگا یعنی وقفی مسجد کے حکم مین نہوگی **ص** اور امام ابو یوسف
کے نزدیک ملک وقف کرنے والے کی فقط زبان سے کہنے سے کہ مینے اسکو وقف کیا جاتی رہتی ہی اور امام محمد کے نزدیک جب جاتی ہی کہ اسکو
متولی کے سپرد کردیوے اور وہ اوسپر قبضہ کرلے تو درست ہی وقف مشاع کا یعنی ایک تہائی یا نصف زمین کا بغیر تعیین کے جب کہ وہ
قسمت کی صالح ہو امام ابو یوسف کے نزدیک اور فتوی اسی پر ہی اور امام محمد کے نزدیک جائز نہین ہی اگر وقف کیا مشاع کو ایسی چیز مین
کہ وہ قابل قسمت کے نہو تو جائز ہی سب کے نزدیک مگر مسجد اور مقبرے مین جائز نہین اور اگر واقف وقف کے پیداوار کو اپنی ذات کے واسطے
کر لے یا وقف کی ولایت اپنی طرف کرے کہ متولی خود ہے تو درست ہی **ف** امام ابو یوسف کے نزدیک اور امام محمد کے نزدیک درست نہین
دلیل ابو یوسف کی یہ ہو کہ حضرت صلی اسد علیہ وسلم کھاتے تھے اپنے صدقے سے اور یہ حدیث اس لفظ سے نہین ملی لیکن روایت کیا
ابن ابی شیبہ نے مصنف مین کہ نبی صلی اسد علیہ وسلم کھاتے تھے صدقہ سے اپنے اہل کو موافق دستور کے اور بیہقی نے پایا
رسول اسد صلی اسد علیہ وسلم سے کہ جو خرچ کرے مرد اپنی ذات اور اہل اور اولاد اور خادم پر تو وہ صدقہ ہی واسطے اوسکے روایت کیا اوسکو
ابن ماجہ نے مقدام بن معدی کرب سے اور روایت کیا اوسکو نسائی نے کہ جو کھلاوے تو اپنے نفس کو تو وہ تیرے واسطے صدقہ ہی
اور نکالا اوسکو حاکم اور دارقطنی اور طبرانی نے بہت سے طرق سے اور الفاظ مختلفہ سے لیکن اگر وہ خیانت کرتا ہو تو موقوف
کو اوسکے ہاتھ سے نکال لینا چاہیے اگرچہ اوسنے شرط کرلی ہو کہ موقوف کو میرے ہاتھ سے نہ نکالین **ک ص**
اور جو کسی نے شرط کی زمین کے وقف کرتے وقت کہ جب چاہون اس زمین کے بدلے اور کو وقف کردون تو جائز ہی امام ابو یوسف
کے نزدیک اور اسپر فتوی نہین دیا جاویگا کیونکہ اسمین بہت طرح کے فساد ہوتے ہین اور ہمارے زمانے کے ظالم حاکم اکثر مسلمانون
کے وقفون کو باطل کردیتے ہین **ف** تو اب فتوی امام محمد کے قول پر چاہیے کہ شرط باطل ہی اور وقف جائز ہی **ص** اور
یہ بھی ضرور ہی کہ وقف کی صورت انجام کو ایسی کرے کہ وہ منقطع نہو جاوے بلکہ جاری رہے **ف** مثلاً اگر خاص لوگون پر
وقف کرے جنکا کسی زمانے مین نہونا ممکن ہو تو یہ کہدے کہ ان لوگون کے نرہنے کے بعد وقف کے فقیرون یا علما کو اوسکا نفع
پہونچے تاکہ ہمیشہ وقف جاری رہے **ص** اور امام ابو یوسف کے نزدیک بغیر کہے کے وقف صحیح ہو جاویگا اور جب وہ لوگ جن پر

وقف کیا ہی نہون تو فقیرون پر صرف کیا جاویگا اور صحیح ہی وقف عقار کا **ف** یعنی غیر منقول کا جیسے زمین **ص** نہ منقول کا **ف** امام صاحب کے نزدیک **ص** اور امام محمد کے نزدیک جائز ہی وقف کرنا اون اشیا منقولہ کا جن کے وقف کرنے کا معمول ہو جیسے تبر اور بھاڑوا اور بسولا اور آرہ اور تابوت اور اوسکے کپڑے اور ہانڈی اور دیگچی اور مصحف اور اسی پر عمل ہی اکثر شہرون کے فقہا کا **ف** وقف غیر منقول کا اسواسطے جائز ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ نے وقف کیا اوسکا جیسے حضرت عمرؓ نے ایک زمین کو اور زبیر بن عوام نے ایک گھر کو روایت کیا اوسکو ابراہیم نے کتاب غریب الحدیث مین اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک زمین کو واسطے مسافرون کے روایت کیا اوسکو بخاری نے اور وقف منقول کا امام محمد کے نزدیک اسواسطے جائز ہی کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ خالد نے روک دیا اپنی زرہون کو اور گھوڑون کو خدا کی راہ مین روایت کیا اوسکو بخاری مسلم نے زیادہ کیا صاحب ہدایہ نے کہ روک رکھا طلحہ نے زرہون کو اپنی اللہ کی راہ مین اور گھوڑون کو **ص** اور جب وقف صحیح ہوا تو بعد اوسکے کسیکی ملک مین نہ آویگا اور وہ جو بعض متاخرین نے جائز رکھا بیع وقف کو جب خراب ہو جاوے اور گرنے لگے واسطے عمارت کرنے باقی کے تو صحیح یہ ہی کہ جائز نہین ہی اور جائز ہی قسمت کر دینا مشاع کا بعد وقف کے امام ابو یوسف کے نزدیک تو جس شخص نے ایک زمین مشترک کو وقف کیا تو نزدیک امام ابو یوسف کے جائز ہی کہ اوسکو بانٹ لے اپنی شریک کے ساتھ اور دوسرے شریک کے حصے سے اوسکو جدا کر لے اور اگر اپنی ساری زمین مین سے آدھی کو وقف کیا تو قاضی اوسکو قسمت کر دے اور جو وقف کہ فقیرون پر ہو تو اوسکے محاصل کو اول اوسکی مرمت اور درستی مین صرف کرینگے گو واقف نے اس بات کی شرط نہ کی ہو اور اگر موقوف کوئی مکان اور ایک شخص معین پر وقف کیا ہو اور کہا ہو کہ بعد اوسکے فقیرون کے لیے ہی تو اوسکی تعمیر اوس شخص کے ذمے ہی اور اگر وہ مرمت نکرے یا مفلس ہو تو حاکم اوس مکان کو کرایہ پر دیکر کرایہ سے اوسکی تعمیر کرے اور بعد تعمیر کے پھر اوسی شخص کو دیدیوے اور اگر موقوف ٹوٹ جاوے تو اوسکی لکڑیان اینٹ وغیرہ اوسیکی تعمیر مین لگا یا جاوے اگر ضرورت ہو ورنہ اوسکو رکھ چھوڑین وقت حاجت کے اوسکو صرف کرین اور اگر وہ قابل صرف کرنے کے نہو تو اوسکو بیچین اور قیمت اوسکی موقوف کی تعمیر مین صرف کرین اور وقف کے مستحقون کو تقسیم نکرین فقط

تمت

مثنوی قطعات تاریخ اتمام کتاب از نتائج افکار شاعر نامی و نکتہ دان گرامی حافظ قرآن اودعا لنصاحب متخلص ناجی ساکن قلعہ ترچناپلی

بفضل خداوند کون و مکان — عطا یافت بیحد مسیح الزمان
ازان چار فرزند عالی گہر — بترتیب اسمای ہر یک شمر

چراغ ہدایت بدیع الزمان — ز نور محمد وحید الزمان
باخلاق و احسان فرید الزمان — سعادت قرین و سعید الزمان

بالہام و زکا نامور در جہان — وحید زمانہ وحید الزمان
نکو سیرت و نیک خلق زمن — بعلم و عمل شہرۂ انجمن

بہ تدبیر و دانش ارسطوی عصر — بسحبان نظیر ست در نظم و نثر
چو گردد بمعقول عقدہ کشا — ندا یابد از عقل کل مرحبا

بحل مسائل چو آرد خیال — رسد پی بپی رحمت ذو الجلال
گواہ ست نور الہدایہ برین — چو باور نداری بیا و ببین

| | | | |
|---|---|---|---|
| فروغ برق سے چالاک تر ذہن | طبیعت اونکی نور افشان قمر وش | وہ بینائے حقائق سے ہین سرشت | وہ صہبائے معارف سے ہین خوش |
| کتاب فقہ ہی شرح وقایہ | مسائل جسکے ہین جون سیم بے غش | کیا ہی ترجمہ ہندی ہین اوسکا | فصاحت اوسکی جون سیم داو آتش |
| صنائع سے بھرے ہین سارے فقرات | ہر اک سطر اوسکی ہی بیت منقش | مسائل کی عبارت وہ مسلسل | نہ ذہن مبتدی ہووے مشوش |
| | لکھا والا نے سال اس ترجمے کا | ہوا نور الہدایہ خوب دلکش | |

قطعۂ تاریخ از فکر شاعر یکتای ازلی غلام محمد علی صاحب متخلص بافصح از تلمیذان میر محمد زکی صاحب دام فیضہم

| | | | |
|---|---|---|---|
| حبذا این نسخۂ مطبوع و شرح دلکشا | روح در قالب الفاظ و معانی آمدہ | از پی تاریخ طبعش افصح کج مج زبان | گفت از شرح وقایہ جلد ثانی آمدہ ۱۲۸۶ |

قطعۂ تاریخ از نتائج افکار غواص بحر معانی یکتاز میدان سخندانی عمیم الاخلاق حمیدہ موصوف بصفات پسندیدہ جناب میر محمد زکی صاحب متخلص بہ زکی

| | | | |
|---|---|---|---|
| حق آگاہ علم و عمل دستگاہ | فرید زمانہ وحید الزمان | نمایندۂ شان فقہ و حدیث | بلاغت کلام و فصاحت بیان |
| بہر نکتہ جوہر بہر قطرہ در | زہی جوش دریای طبع روان | ہنر خداداد و خلق کمال | مقالات شرعی ہمہ بر زبان |
| تقدس باین عنفوان شباب | تحفظ باین لہجۂ بیکران | اطاعت گذار و عبادت شعار | بحسن عمل کامل الامتحان |
| مگر حیدر آباد ہی باغ خلد | کہ ہین جسمین ایسے گل بیخزان | نہین اس جگہ کوئی سا علم و فن | یہی شہر ہی فخر ہندوستان |
| دکن اوج دین ہی زہے حسن ذات | تعلی اسلام ہی بے گمان | ولی کا علاقہ ہی معصوم ہی | بلا عصمت انبیا کا نشان |
| علم ہین جو محبوب ہی اور علی | تو وصل نبی و علی ہی عیان | الٰہی بحق نبی و علی | یہ والی رہے تا قیام جہان |
| عدل نے دیا ہی وہ دیوان اسے | کہ ہی شہرۂ نظم تا آسمان | سخن فہم حق فہم روشن ضمیر | رعیت پناہ و عدالت نشان |
| سکندر نے پایا ارسطو وزیر | نگر علم و حکمت ہی اب تو امان | یہ ہین جملہ ارکان ہین نیک نام | ہر اک معتمد ہی ہر اک رازدان |
| یہ حسن توجہ انہیں کا ہی | نہ ہو کثرت علم کیونکر عیان | ہوئے ہین یہی قدر دانی شنیدہ | وحید الزمان بھی وحید الزمان |
| لکھی جو و من ہین یہ نادر کتاب | کھلے جس سے ابواب سر نہان | بھلا کس سے ہو اس وقایہ کی شرح | یہ حل عقود اور یہ اردو زبان |
| یہ دفتر ہی آیات و اخبار کا | ہدایت کے نکتے ہین پر تو فشان | ہوئی ہو کے مطبوع مطبوع خلق | بفضل خداوند کون و مکان |
| بجا ہی اگر اہل دل اہل ہوش | بنائین اس آئینے کو حرز جان | زکی لکھ یہ تاریخ اتمام طبع | عقیدات شرح وقایہ ہی مان ۱۲۸۶ھ |
| | کھلی بینات و زبر کا بھی نشان | کہ شرح وقایہ بہ ہندی زبان | |

قطعۂ تاریخ از فرید الزمان برادر خرد مولوی وحید الزمان از کمترین شاگردان مدرسۂ عالیہ سرکار عالی و تعلیم یافتۂ مولانا مولوی محمد نصر اللہ خان صاحب تعلقدار صدر

| | | | |
|---|---|---|---|
| بعہد میر محبوب علی شاہ | کہ در ظل خداداد شہ ولایت | عجب دیوان او مختار ملک ست | ہنرور خلق پرور با درایت |
| باخلاق نکو در عدل و احسان | دل غمدیدگان از وی رعایت | جہان افزود قدر عالمان را | کہ جا بخشید در ذیل حمایت |
| جہان شادان ز حسن انتظامش | خدا دارد بروانم عنایت | وحید عصر و یکتاے زمانہ | نوشتہ شرح درس ہدایت |
| بفضل حق شود مقبول عالم | خلائق را ازو گردد ہدایت | چو طبعش یافت انجام و پذیرفت | بتعلیم فکر تاریخش سرایت |

## فہرست جلد دوم نور الہدایہ ترجمۂ اردوے شرح وقایہ

صفحہ



تمت